# امثال القرآن

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## حاملینِ تورات کی مثال

مَثَلُ الَّذِينَ حُمِّلُوا التَّوْرَاةَ ثُمَّ لَمْ يَحْمِلُوهَا كَمَثَلِ الْحِمَارِ يَحْمِلُ أَسْفَارًا بِئْسَ مَثَلُ الْقَوْمِ الَّذِينَ كَذَّبُوا بِآيَاتِ اللَّهِ وَاللَّهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الظَّالِمِينَ

(الجمعۃ:5)

ان لوگوں کی مثال جو تورات اٹھوائے گئے تھے پھر انہوں نے اسے نہیں اٹھایا گدھے کی مثال کی طرح ہے جو کتابیں اٹھاتا ہے کتنی بری مثال ہے ان لوگوں کی جنہوں نے اللہ کی آیات کو جھٹلایا اور اللہ ظالم قوم کو ہدایت نہیں دیتا۔

## کتاب اللہ کے حقوق

### 1۔ حق التلاوۃ / تلاوت کرنا

- کتاب کے وارثوں کی علامت
- تلاوت کرنا قرآن کی تزیین

### 2۔ حق الحفظ / حفظ کرنا

- قرآن حفظ کے لیے آسان
- حفظ کے بعد مسلسل اس کی نگرانی کرنا

### 3۔ حق التدبر/ فہم حاصل کرنا

- قرآن کے نزول کا مقصد
- اللہ تعالیٰ کا قرآن میں تدبر کا حکم دینا
- قرآن پر تدبر سے ہی ہدایت ملنا

### 4۔ حق العمل / عمل کرنا

- قرآن کی اتباع کرنے کا حکم
- اپنے آپ کو قرآن پر پیش کرنا
- حامل قرآن پر قرآن کا اثر نظر آنا

### 5۔ حق التبلیغ / تبلیغ کرنا

- جتنا بھی علم حاصل ہو جائے اس کو آگے پہنچا دینا
- قرآن کی ایک آیت سکھانے کا مسلسل ثواب

## کرنے کے کام

- ✓ قرآن کو عمل کے لیے سیکھنا

صحابہ کا طریقہ

- ✓ ابن مسعود رضی اللہ عنہ کا فرمان ہے کہ ہم دس آیات سے زیادہ نہیں پڑھتے تھے یہاں تک کہ ہم ان آیات میں علم اور عمل کو سیکھ لیتے تھے ہم نے علم بھی سیکھااور عمل بھی سیکھا۔

